رسد۔ رصد۔ لحد۔ لکد۔ مدد۔ سبد۔ دادوستد۔ آمد۔ خوشامد۔ مسند۔ مقعد۔ ابجد۔[1] سرحد[2] مونث آتے ہین۔ وو۔ خد۔ قد۔ اسد۔ جسد۔ ابد۔ احد۔ حسد۔ عدد۔ ولد۔ بلد۔ برد[3]۔ نمد صمد۔ سرمد۔ ایزد۔ ید۔ کنجد۔ گنبد۔ مشہد۔ مقصد۔ معبد۔ فرقد۔ زبرجد۔ ذہرید۔ برگد۔ مذکر بولے جاتے ہین۔ اور سد۔ اپنے معنی مصدری پر مذکر آتا ہے جیسا کہ برق مرحوم فرماتے ہین ؎ یہ عہد دولت ساقی مین سد باب رہا + کہ محتسب بھی یہان بر سر حساب رہا + اور دیوار کے معنی پر مونث بولا جاتا ہے رشک مغفور ؎ شوق نظارۂ آئینہ رخان پھندلے کی مجھکو سو بار سکندر کی اگر سد ملجائے مرزا والا جاہ مرحوم مصرع۔ توڑ ڈالون مین سکندر کی اگر سد مل جائے + مرزا مہدی قبول مرحوم مرے آنکے سے بیچ مین آئنہ + مجھے یہ سکندر کی سد ہوگئی۔ اور مد بھی مختلف فیہ ہے رشک مغفور اور بحر مرحوم مذکر فرماتے ہین ؎ چار مد کلمہ مصحف مین نہین کیا لے رشک + عجب صورت نہین ہو یار اگر چار ابرو + بحر ؎ بچ گئی جان موذن سے شب وصل کی صبح + تیغ کھینچے ہوئے کیا کیا مد تکبیر کھینچے + اور مرزا برق مرحوم مونث کہتے ہین۔ مصرع۔ ہر رگ[4] بدن مین مد ہے ہمارے حساب کی + لیکن حق یہ ہے کہ بیشتر فصحا مد کی تذکیر ہی کے قائل ہین اور مولف کے عندیہ مین بھی مذکر ہے اور مرقد۔ مین بھی اختلاف ہے بعضے مذکر بولتے ہین بعضے مونث چنانچہ مرزا والا جاہ مرحوم مونث فرماتے ہین مصرع کیا عجب عاشق و معشوق کی مرقد مل جائے + لیکن تحقیق مقام یہ ہے کہ بیشتر فصیحون کے عندیہ مین مرقد۔ مذکر ہے۔ اور مولف مستہام بھی اس کی تذکیر ہی کا قائل ہے قاصد۔ شاہد۔ عطارد۔ واحد۔ مولد[5]۔ کید۔ گد۔ اور قصائد۔ عقائد۔ فوائد

(حاشیہ: اسم باری تعالیٰ ۱۲ — مرض چشم ۱۲ — اسم باری تعالیٰ دست ۱۲ — اسم باری تعالیٰ خانۂ ۱۲)

---

[1] خواجہ آتش۔ گذر اعجاز سے تو حقیقت کھلی مجھے + قرآن کا سنا تھا جو ابجد تمام کی + [2] مرزا والا جاہ مغفور عدم آباد سے ہستی کی جو سرحد ملجائے + [3] بحر ای بحر دیکھ آنکھ ملاتے نہین امیر + کہتا ہے تو ہوا ہے چشم زر کسے + ایضا مرزا والا جاہ مرحوم رمد آنکھون مین تھا منھ پہ جو منھ رکھکر زبان پھیری + یہی سرخی ہے اعجاز لب لعل مسیحا سے [4] مرزا والا جاہ مرحوم مصرعہ طاق ابرو کا جو اس شوخ کے معبد ملجائے ۱۲ [5] شیخ ناسخ مرحوم آج مولد ہے جناب حیدر کرار کا + ہو گیا بازو زبر دست احمد مختار کا +

[4] اس مصرع سے مد کی تانیث ثابت نہین ہوتی بلکہ رگ کی تانیث ثابت ہوتی ہے ۱۲ مولانا رضا فرنگی محلی ۱۲

شدائد۔ زوائد۔ مقاصد۔ مفاسد۔ مساجد۔ معابد۔ محامد۔ وغیرہ مذکر بولے جاتے ہین **مسجد**۔ جد۔ ضد۔ مونث آتے ہین اور قواعد جو قاعدہ کی جمع ہے استعمال مین مذکر ہے اور۔ قواعد (کوشش ۱۲) فوج۔ انگریزی کے معنی پر مونث ہے اور **ساعد** بھی مختلف فیہ ہے شعرائے متقدمین سے میان **مصحفی** مونث کہتے ہین ؎ ہندی زیادہ مت مل ساعد حنائی ہو گی + ناحق کو قتل اُس سے ساری خدائی ہو گی + اور متاخرین مین سے۔ **خواجہ آتش** مذکر فرماتے ہین[۱] ساعد زیبا تو ہین الماس کے ترشے ہوے + اک نظر ساقِ بلورین بھی دکھایا چاہیے + لیکن حق یہ ہے کہ۔ ساعد۔ اکثر فصحائے متاخرین کے عندیہ مین مذکر ہے **تشدد**۔ تمرد۔ تفقد۔ تردد۔ تولد۔ تجدد۔ ترصد[۱]۔ وغیرہ اور **زمرد**۔ ہُدہُد۔ نخود۔ بد (چہارشنبہ ۱۲)۔ مذکر آتے ہین۔ **آمد و شد**۔ شد (آغاز کردن کارے ۱۲)۔ شد بد (اندکی سواد و خواندہ ۱۲)۔ مونث بولے جاتے ہین۔ بند۔ **کمر بند** (ہر کدام معنی خود ۱۲)۔ دربند۔ ازاربند۔ گلوبند۔ وغیرہ اور **پیوند**۔ اسپند۔ سمند۔ زہرخند۔ نوشخند۔ ریشخند۔ قند۔ گلقند۔ آوند (ظرف ۱۲)۔ خداوند۔ مانند۔ سمرقند۔ زمین قند۔ ناکند (ہندی ۱۲)۔ رند۔ جھنڈ (فریب ۱۲)۔ مذکر آتے ہین **پند**[۲] (نصیحت ۱۲)۔ کمند[۳]۔ سوگند۔ گیند (ہندی ۱۲)۔ لغلگند۔ کیڑگند۔ مونث بولے جاتے ہین اور **گزند** مختلف فیہ ہے **شیخ ناسخ** مذکر فرماتے ہین ؎ ظالم سے اہل فیض کو ہوتا نہین گزند + ہے نخل میوہ دار کو رنج تبر کہان + میر وزیر علی **صبا** مرحوم مونث کہتے ہین ؎ گیسوے یار سے کس کسکو گزند پہنچین[+] اوڑکے کاٹا کیے یہ افعی رہزن کیا کیا + لیکن حق یہ ہے کہ اکثر فصیح اسکی تانیث ہی کے قائل ہین اور مولف کے عندیہ مین بھی مونث ہے اور **شکر قند** کو بھی بعضے برعایت تذکیر جزو دوم کے مذکر بولتے ہین لیکن مؤنث بیشتر فصیحون کی زبان پر ہے اور مولف بھی اس کی تانیث ہی کا قائل ہے اور **گوسپند**۔ کو بھی اکثر فصیحون کی زبان سے مؤنث سنا ہے لیکن جناب استاذی **مرزا برق** مغفور نے خلاف جمہور مذکر فرمایا ہے ؎ نہ پھیر گردن مجبور پر

---

[۱] شیخ ناسخ ــ ع ترصد بلبل کو ہے فصل گل کی آمد کا [۲] خواجہ آتش مولا اک نگاہ ہی جو ہو دل یار کی پسند + بڑھکر جو لے تو آگے خریدار کی پسند + [۳] مرزا برق مرحوم ؎ برابر اپنی وہ زلفِ بلند رکھتا ہو + بلا ہے اور بلا کی کمند رکھتا ہے ۱۲

چھُری ظالم + زبان صبر و رضا گوسپند رکھتا ہو اور **فرزند**۔ کا اطلاق پسر و دختر دونون پر کیا جاتا ہے یعنے مذکر کے ساتھ مذکر اور مؤنث کے ساتھ مؤنث آتا ہے۔ **ہند**۔ سند۔ موتیابند مذکر ہین۔ **جُند**۔ دہند۔ ادعا دہند۔ مذکر ہین۔ **درد**۔ برد۔ درد۔ لاجورد۔ گرم و سرد مذکر ہین۔ **فرد**۔ گرد۔ نرد۔ تختہ نرد۔ نبرد۔ باد آورد۔ مونث ہین۔ **گرد**۔ مذکر ہے **بُرد** دستبرد۔ اور بر آورد۔ مؤنث ہین اور **درد**۔ مشترک ہے لیکن مؤلف کے عندیہ مین [illegible] ہے **گرداگرد**۔ ورد۔ مذکر ہین۔ **گوگرد**۔ مونث ہے **آرد**۔ مذکر ہے۔ **کارد**۔ مونث ہی **جود**۔ سود۔ عود۔ بود۔ سجود۔ وجود۔ ورود۔ قعود شہود۔ تار و پود۔ معبود۔ مقصود۔ معدود۔ امرود۔ اور جنود۔ حدود۔ عقود۔ نقود۔ ہنود۔ وغیرہ مذکر آتے ہین۔ **بارود**۔ بود۔ بہبود۔ نمود۔ اوچھلکید۔ مونث بولے جاتے ہین۔ اور درود مشترک فیہ ہے لیکن مؤلف کے عندیہ مین مذکر ہے **رود**۔ سرود۔ خود۔ اجمود۔ مذکر ہین۔ **گود**۔ مونث ہے۔ **عود**۔ مذکر ہے۔ **بعد**۔ رعد مذکر ہین **جعد**۔ مؤنث ہے۔ شہد۔ عہد۔ مہد۔ مذکر ہین **جہد** مونث ہے زہد۔ مذکر ہے **جُہد**۔ مونث ہے۔ **قصد**۔ مذکر ہے۔ **فصد**۔ مؤنث ہے **نقد**۔ عقد۔ مذکر ہین۔ **وجد**۔ مجد۔ نجد۔ مذکر ہین۔ عبد۔ عقد۔ خلد۔ بعد۔ چند۔ مذکر ہین **حمد**۔ جلد مونث ہین۔ **صید**۔ کید۔ بید۔ مذکر ہین۔ **قید**۔ مونث ہے **حدید**۔ شہید۔ برید۔ وعد و وعید۔ مروارید۔ اور اسپند۔ موالید۔ صنادید۔ وغیرہ مذکر آتے ہین **عید** درید۔ خرید۔ مدید۔ دید۔ رسید۔ خوید۔ کلید۔ نابید۔ **گفت** و شنید۔ قطع و برید۔ لید۔ اور تاکید۔ تمہید۔ تجدید۔ تقلید۔ تجرید۔ وغیرہ مؤنث بولے جاتے ہین **سپید**۔ خورشید۔

[illegible]

بعید۔ چھید۔ مذکر ہین امید۔ نشید۔ نوید۔ مونث ہین چاند۔ پہاند۔ مذکر ہین۔ ناند مونث ہے گوند مذکر ہے اوند۔ توند مونث ہے لوند۔ مذکر ہے۔ روند مونث ہی گیند۔ مذکر ہے۔ چھیند۔ سپند۔ مونث ہین۔ بوند۔ نیند۔ مونث ہین

## فصل چہاردہم اُن اسمار کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین دال ہندی ہے

سانڈ۔ لاڈ۔ مذکر ہے کھانڈ۔ مونث ہے اور ڈانڈ۔ تاوان کے معنی پر بالاتفاق مذکر ہے اور۔ چوب پانیزہ بالی۔ ملاح کے معنی پر مختلف فیہ ہے یعنے بعضے مذکر بولتے ہین بعضے مونث لیکن مولف کی زبان پر بمعنی دوم وسوم مونث ہے آرنڈ۔ کھرنڈ۔ گھمنڈ۔ ڈنڈ۔ کھنڈ لنڈ مذکر آتے ہین۔ ٹھنڈ۔ مونث ہے ٹنڈ۔ جھنڈ۔ ڈنڈ۔ گنڈ۔ مذکر بولے جاتے ہین بینڈ۔ مذکر ہے۔ لینڈ۔ مذکر ہے۔ گھینٹڈ۔ مینڈ۔ مونث ہے سونڈ مونث ہے

## فصل پانزدہم بیان مین اُن اسمار کی تذکیر و تانیث کے جنکے آخر مین ذال ہے

تعویذ۔ مذکر ہے۔ نبیذ۔ مونث ہے کاغذ۔ منفذ مذکر ہین

## فصل شانزدہم اُن اسمار کی تذکیر و تانیث کے بیانمین جنکے آخر مین رائے مہملہ ہے

ابر۔ پیر۔ زر۔ سر۔ شر۔ فراتر۔ تمر۔ زیر۔ گہر۔ ثمر۔ قمر۔ اختر۔ جوہر۔ خنجر۔ نشتر۔ جانور۔ پینگر کبوتر۔ اگر۔ گھر۔ گھنڈر۔ مٹر۔ گورسنگ۔ تیتر۔ تیور۔ ڈر۔ کنکر۔ پتھر۔ چھپر۔ بندر۔ چکر کنٹر۔ تمبر۔ ولیفر۔ وغیرہ سب مذکر آتے ہین باستثنار۔ سپر۔ ظفر۔ سحر۔ نظر۔ کمر۔ جرلقر

[1] رشک مغفور مصرع۔ گنبد ہی تیرے کھیل کا یہ کرۂ زمین نہین [2] برق مرحوم۔ عقدۂ تنگی دل رونے سے اے یار کھلا بوندین موقوف ہوئین ابر گہر بار کھلا [3] مرزا برق مرحوم مصرع سمجھے جگنو جو شب وصل مین تارا چمکا ۱۲

بستر - پتھر - شکر - صرصر - چادر - مجمر - خنصر - بنصر - آذر - خاکستر - انگشتر - راہگذر - پتادر - دساور - پشاور - نچھاور - ارہر - پیسر - ٹسر - کھسر - کٹر - کتر - ہچر مچر - تتر - بتر - ٹھوکر - چوسر - پچر - ٹکر - دوپہر - دہر دہر - آکر - پاکر - بیسر - سیسر - کیسر - جھالر - گاجر - آہر - جاہر - چھچھوندر - کہ یہ الفاظ مونث بولے جاتے ہیں اور لفظ - دوپہر - دو پاس کے معنی پر مذکر آتا ہے اور دن کی ایک ساعت معینہ کے معنی پر مونث بولا جاتا ہے چنانچہ شیخ ناسخ فرماتے ہیں سہ اے روز فراق نیمجان ہون + تیری ابھی دوپہر بجی ہے۔ اور گذر بھی گذرنے کے معنی پر مذکر آتا ہے اور بسر اوقات کے معنی پر مونث بولا جاتا ہے ڈر - مر کر - شتر - عنصر - سیسر - گھر - دہر - کھر - اور تصور - تکبر - تکدر - تغیر - تنفر - تواتر - تفاخر - تقاطر - تحجر - تمسخر - وغیرہ مذکر بولے جاتے ہیں - آخر - کافر - طائر - ظاہر - سراور - مسافر - عساکر - جزائر - سرائر - ذخائر - عناصر - مظاہر - نوادر - جواہر - مخاطر - مقاصر - مناظر - مصادر - مقابر - منابر - وغیرہ مذکر آتے ہیں - خاطر - جزائر - تہمر - مونث بولے جاتے ہین - نور - طور - صور - فتور - قصور - دفور - سرور - غرور - مرور - حضور - صدور - بخور - انگور - کافور - ناسور - دستور - مقدور - مذکور - سیندور - امچور - لنگور - ٹھور - کانپور - رامپور - وغیرہ اور شہور - بجور - امور - قبور - ذکور - وغیرہ سب مذکر بولے جاتے ہین - سوا - زنبور - سقنقور - عصفور - مسور - کھجور - کہ یہ الفاظ مونث آتے ہین اور - حور - معشوق کے معنی پر مذکر آتا ہے اور اپنے معنی حقیقی پر مونث بولا جاتا ہے - زور - شور - گور - بھور - جھکور - تور - مذکر بولے جاتے ہین - گور - پور - بھور -

[illegible]

ڈور۔ کوریہ۔ ٹکوریہ۔ باگڈور۔ مٹھور۔ مؤنث بولے جاتے ہین اور چور۔ اگر انسان کو کہین گے
تو مذکر کے ساتھ مذکر۔ اور مؤنث کے ساتھ مؤنث بولین گے اور ہندی کے چوبہ شمع کے چور۔ زخم
کے چور۔ گنجفہ کے چور۔ وغیرہ کو صرف مذکر استعمال کرین گے اور مور۔ بھی جو فارسی ہین چیونٹی
کے معنی پر ہے مونث آتا ہے چنانچہ **شیخ ناسخ** فرماتے ہین سہ خال سیہ ہی گیسوے خمدار کے
تلے + یاد ب رہی ہے مور کوئی مار کے تلے + اور ہندی مین جو طاؤس کے معنی پر ہے مذکر
بولا جاتا ہے۔ **جور**۔ ذور۔ غور۔ ثور۔ مؤربہ۔ ناگور۔ مذکر آتے ہین۔ **گور**۔ مونث ہے **دیر**۔
طیر۔ غیر۔ بیر۔ پیر۔ تیر۔ مذکر آتے ہین۔ **خیر**۔ سیر۔ مونث بولے جاتے ہین لیکن **سیر**
کو بعض شعرائے متقدمین نے مذکر بھی کہا ہے۔ **اکسیر**۔ طباشیر۔ نفیر۔ صفیر۔ نظیر۔ صریر۔ ضمیر
زحیر۔ بواسیر۔ دار و گیر۔ زنجیر۔ جاگیر۔ زیر۔ بیر۔ چیر۔ کھیر۔ لکیر۔ نکسیر۔ اور۔ تحریر۔ تقریر۔ تصویر
تقدیر۔ تدبیر۔ توقیر۔ تاخیر۔ تاثیر۔ وغیرہ مونث آتے ہین۔ **تیر**۔ بیر۔ شیر۔ حصیر۔ سیر۔ انجیر
بہیر۔ تکبیر۔ تعبیر۔ سعیر۔ دبیر۔ شغیر۔ فیر۔ سریر۔ حریر۔ عبیر۔ خمیر۔ جم غفیر۔ خنزیر۔ نکیر۔ میر۔ کشمیر۔ تسخیر
قطگیر۔ کفگیر۔ گلگیر۔ دیوارگیر۔ اہیر۔ بیڑ۔ بیر۔ اہیر۔ اور تصاویر۔ تفاسیر۔ اباریر۔ عصافیر
دنانیر۔ خنازیر۔ مشاہیر۔ مزامیر۔ وغیرہ مذکر بولے جاتے ہین۔ **زہیر**۔ تیر گیر۔ اندھیر
بیر۔ پھیر۔ گھیر۔ ڈھیر۔ بیر۔ بٹیر۔ ایر۔ پھیر۔ ہیر پھیر۔ کنیر۔ گلگیر۔ اجمیر۔ بیکانیر۔ مذکر آتے ہین
**دیر**۔ شمشیر۔ چنگیر۔ منڈیر۔ مڈبھیر۔ مونث آتے ہین۔ **حشر**۔ نشر۔ عسر۔ یسر۔ مذکر
ہین **نحر**۔ مذکر آتا ہے۔ **ابر**۔ بر۔ جر۔ صبر۔ گبر۔ ہنر۔ بر۔ مذکر ہین۔ **قبر** مونث ہے
**جبر**۔ کبر۔ شبر۔ مذکر ہین۔ **بدر**۔ صدر۔ عذر۔ مذکر ہین۔ **قدر**۔ مونث ہی **زجر** مذکر ہے
**فجر**۔ مونث ہے **ذکر**۔ مذکر ہے۔ **فکر**۔ مونث ہے۔ **قصر**۔ حصر۔ عصر۔ مذکر ہین۔

[illegible]

دہر - زہر - شہر - قہر - جہر - مہر - مذکر آتے ہین ظہر - نہر - لہر - مونث بولی جاتے ہین - ظہر مذکر ہے مُہر[۱] - مونث ہے - سپہر - مذکر ہے - مہر[۲] آفتاب کے معنی پر مذکر ہے اور محبت کے معنی پر مونث ہی خار - غار - کار زار - یار[۳] - کاروبار - انار - شکار - نگار[۴] - زنگار - نثار - فرار - قرار - مزار - غبار - بخار - دار و مدار - نہار - وقار - دیار - فشار - موسیقار - اعتبار - انتظار - اقرار - افتخار - اشتہار - اقرار - انکار - اشعار - اظہار - مضمار - سیار - رخسار - آزار - بازار - بیمار - تیمار - پیار - دولار - سنگار - نکہار - کہار - وار - ہار - بچار - اچار - ادبار - اوتار - ستار - بگہار - ہواداز - ہدار - اتوار - ہتہیار - وغیرہ اور - اشعار - آثار - اطوار - افکار - اشجار - اثمار - انہار - صغار - کبار - بحار - وغیرہ تمام جمع کے صیغے بھی مذکر بولے جاتے ہین باستثنائے رفتار - گفتار - دیوار - عار - نار - تکرار[۵] - معیار - مقدار - مزبار - منقار[۶] - پرکار - روبکار - دستار - کنار - رہزار - مہار - قطار - ازار - بہار - عیار - کارگذار - گیرودار - ذوالفقار - آبشار - سرکار - پیکار - روبکار - استغفار - پگار - بیزار - تلوار - بوچہار - پہار - گھار - دبار - پار - مارڈار - کچہار - سوار - ملار - جوار - کھنکار - گندھار - بھنکار - جھنکار - کھنکار - پھٹکار - ڈنکار - للکار - پکار - ڈکار - کہ اتنے کلمے مونث آئے ہین اور باڑ - جو ثمر کے معنی پر یا بوجھ کے معنی پر ہے مذکر آتا ہے اور دخل - یا نوبت کے معنی پر مونث آتا ہے اور وار - بھی جو عربی مین گھر کے معنی پر ہے مذکر ہے اور فارسی مین جو سو کے معنی پر ہے مونث ہے اور زنار بھی مختلف فیہ ہے ناسخ مغفور سے رہتی ہے حسن پرستون کے گلے مین زنجیر + کفران کا ہے نیا اور رہے زنار سے + رشک مرحوم سے

---

۱؎ برق مرحوم مین وہ ہون سوختہ افتادہ کہ جب مہر ہوئی + داغ کا غذ کو لگا نام نہ میرا اٹھا + ۲؎ ایضاً فرقت یار مین گھر مجھکو ہوا ظلمات + ایکدن مہر نہ ذرہ کے برابر چمکا + ۳؎ ہزار حیف کہ بعد از وفات یار آیا + خزان جب اپنی ہوئی موسم بہار آیا + ۴؎ نگار بمعنی نقش زرد خوار بمعنی معشوق ۱۲ ۵؎ لو لقمہ دیوانہ پہر کیا بخشتی ہو دل سے ہر بار + ناحق کی خب وصل مین تکرار نکالی + ۶؎ اسیر جو مقدار دولت کی تھی کہا بیان + گر ملا تھا جان زر بنا یا نشان + ۷؎ شیخ ناسخ مرحوم اک جیچ لگا دیگی اگر کلک تو اے شیخ - دہنس جائیگی بلبل تری منقار گلے مین + ۸؎ مرزا برق مرحوم سے تمام عمر نہ پیغام وصل یار آیا + جلا دو کاٹ کے اس نخل مین نہ بار آیا -

بجز دیہ تیری راہ مین تھے شیخ و برہمن + تسبیح گر پڑی کہین زنار گر پڑی **خواجہ وزیر** مرحوم سہ کافر ہوا ہون پہلے سے عشق ملے وزیر + زنار مجھکو چاہیئے موج شراب کا + الا مولف کے عندیہ مین حق یہ ہے کہ **زنار** ۔ ضد ہے تسبیح کی پس مانند تسبیح کے زنار کا بھی مونث ہی استعمال کرنا چاہیئے اور **اخبار** + یہ لفظ مفرد و جمع دونون طرح استعمال مین آتا ہے اور دونون صورتون مین مذکر بولا جاتا ہے ۔ جیسے ۔ اخبار دیکھا ۔ اخبار ۔ آیا ۔ اور اخبار دیکھی ۔ اور اخبار آئی ۔ بیاے مجہول اور **کٹار** ۔ کو بھی بعضے مونث بولتے ہین اور بعضے مذکر لیکن حق یہ ہے کہ کٹاری ۔ مونث ہے اور کٹار + مذکر چنانچہ **میر علی احمد رسا** ۔ شاگرد رشید رشک مغفور کے فرماتے ہین سہ لبنون پر لڑ رہی ہین بادہ خوار ابکی برس + کوڑی بھر تاڑی پہ چلتا ہے کٹار ابکی برس + **گویا** ۔ اوس سے مانگا جو خونبہا تو کہا + کوڑی رکھتا نہین کٹار اپنا + **عطر** ۔ فقر ۔ دفر ۔ جزر ۔ چتر ۔ خضر ۔ ستر ۔ نکر ۔ غذر ۔ بزر ۔ سکر ۔ شکر ۔ عذر ۔ صغر ۔ سحر ۔ صفر ۔ شعر مذکر آتے ہین ۔ سطر ۔ نشر [علم ۱۲] ۔ عمر ۔ خمر ۔ مونث بولے جاتے ہین اور کسر توڑنے کے معنی پر مذکر اور کمی و نقصان کے معنی پر مونث ہے

## فصل ہفتدہم ان اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین ڑا ے ہندی ہے

**پچھاڑ** ۔ چھاڑ ۔ تاڑ ۔ بگاڑ ۔ کواڑ ۔ کاٹ کباڑ ۔ مذکر آتے ہین ۔ آڑ ۔ پچھاڑ ۔ ڈراڑ ۔ نوار ۔ دھاڑ ۔ آڑ [بہر یک معنی شود ۱۲] ۔ واڑ ۔ ہڑواڑ ۔ چنگھاڑ ۔ آڑ پاڑ ۔ مار دھاڑ ۔ اوکھاڑ پچھاڑ ۔ چھیڑ چھاڑ ۔ مونث بولے جاتے ہین اور **کھلاڑ** [آواز فیل ۱۲] کا اطلاق محض زن او باش پر کیا جاتا ہے چنانچہ ایک شاعر لکھنوی مین کہتا ہے سہ تھی نہایت وہ شوخ دیدہ کھلاڑ + کھیلتی تھی شکار ٹٹی کی آڑ + **دھڑ** ۔ بیڑ ۔ بکڑ ۔ جھکڑ ۔ گکڑ ۔ سکڑ ۔ نکڑ گوڑ دھیڑ ۔ ہتوڑ ۔ اندھڑ بھبھڑ بیڑ ۔ تھپیڑ ۔ لیسڑ ۔ پاپڑ ۔ کوبڑ ۔ چوبڑ ۔ ہلڑ ۔ گلھڑ ۔ بڑ باگڑ ۔ جھانگڑ ۔ لگڑ [بہر دو نوع مرغ شکاری ۱۲] جھگڑ مذکر آتے ہین

اڑ - بڑ - بھڑ - جھڑ - چھڑ - جڑ - کڑ - لڑ - ہڑ - اکڑ - پکڑ - رگڑ - ربڑ - ردکڑ - چوبڑ - پھکڑ
کیچڑ - باگڑ - بھاگڑ - تڑبڑ - اڑبڑ - دوہتڑ - باگھڑ - چگاوڑ - دھڑادھڑ - تڑاتڑ - بڑابڑا
مونث بولے جاتے ہین - کرڑ - مذکر ہے - بھڑ - چڑ - تڑ - مونث ہین - توڑ - جوڑ - موڑ - بچھڑ مذکر
آتے ہین - پچھوڑ - سکوڑ مونث بولے جاتے ہین بھوڑ مونث ہے دوڑ - گھوڑدوڑ مونث ہین چھیڑ مذکر ہے
بھیڑ - چھیڑ - مونث ہین - پیڑ - ایڑ - بھیڑ - چھیڑ - کھکھیڑ - مونث ہین اور ادھیڑ - کا اطلاق مرد و
زن دونون پر کیا جاتا ہے

## فصل ہیجدہم ان اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین زائے معجمہ ہے

آغاز - انداز - شیراز - اعجاز - بزاز - اعزاز - جواز - حجاز - مجاز - جہاز - طراز - گزاز -
گراز - باز - ناز - راز - ساز - ساز و باز[1] - بول و براز - سوز و گداز - نشیب و فراز
پاانداز - احتراز - امتیاز - بیاز مذکر آتے ہین - آواز - پرواز - نماز - پیاز -
آز - قاز - جانماز - پیشواز - مونث بولے جاتے ہین اور نیاز حاجت کے معنی پر مذکر
آتا ہے - خواجہ آتش سے نہو گا حسن کا مجھسا بھی عاشق کوئی دنیا مین + نیاز اُس
سے کیا پیدا نظر جو ناز نین آیا + اور ہندی مین جو نذر کے معنی پر مستعمل ہے - مونث بولا
جاتا ہے - شیخ ناسخ سے کر چکے پاؤن کو تو صحرا مین خار دن کی نیاز + کوہ پر سر کو بھی چلکر
نذر خارا کیجئے + جز - مذکر ہے - نز - مونث ہے - مرکز - خز - رز - گز - مذکر ہین -
سپرز - مونث ہے بجنت وِز - رجز - مونث ہین - البرز - گرز - مذکر ہین حرز[2]
مذکر ہے - رمز[3] مونث ہے کنز - مذکر ہے - طنز - مونث ہے طرز - مختلف فیہ ہے -

---

[1] برق مرحوم کیسقدر زیبا ہے زیور اس بت طناز کو + ساز سونے کا لگایا ہے سمند ناز کو + [2] آتش
چشم بد بین کا نہین اندیشہ حسن یار کو + کونسا ہو حرز جو یاز رد کے جوشن مین نہین + [3] میر وزیر علی صبا - غوطے
کھلوائی ہین کیا رمز مین تری لئے بحر حسن + تھاہ ایک اک بات کی دو دو پہر ملتی نہین -

شیخ ناسخ ؎ کونسی طرز سخن ہے جو اسے آتی نہین + کیون نہو شاگرد ناسخ ہراک اوستاد کا + ولہ ع ہے طرز ہر نفس ہین نسیم بہار کی + ولہ ع تلوار دیکھے طرز اگر تیری چال کی + رشک مرحوم ع طرز گل نرگس رم آہو نہین اچھا کیف ع ہمنے لے کیف ترا طرز سخن دیکھ لیا + لیکن بیشتر فصحا کے عندیہ مین طرز مونث ہے اور مولف بھی اس کی تانیث ہی کا قائل ہے۔ تموز۔ بروز۔ رموز کو مذکر بولے جاتے ہین۔ پروز۔ سوز۔ گوز۔ نوروز۔ مذکر ہین موز۔ جوز۔ مذکر ہین گوز۔ مونث ہے۔ مویز۔ کشنیز۔ گریز۔ مذکر آتے ہین چیز۔ دہلیز۔ شونیز۔ تجویز تجہیز۔ تمیز۔ مونث بولے جاتے ہین۔ پرہیز۔ نہمیز۔ تبریز۔ نیر یز۔ شبدیز۔ جہیز۔ مذکر آتے ہین کاریز۔ فالیز۔ گلریز۔ ستیز۔ دستاویز۔ جست وخیز۔ رستخیز۔ میز۔ ریز۔ مونث بولے جاتے ہین۔ اور گریز مختلف فیہ ہے شیخ ناسخ ؎ عشق جب وارد ہوا کی عقل نے دل سے گریز + ایک جا دیکھا ہے کسنے شیر اور روباہ کو + رشک مغفور ؎ جس سے گریز تھا مجھے اب ہے اسیکا اشتیاق + کام لیا ہے عشق نے جبر سے اختیار کا + لیکن تحقیق یہ ہے کہ گریز کو جملہ فصحا مونث ہی بولتے ہین مذکر سوا اس شعر حضرت رشک کے گوش زد نہین ہوا

## فصل نوزدہم اُن اسماے کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین سین مہملہ ہے

طوس۔ ردس۔ خروس۔ ناقوس۔ ناموس۔ قرپوس۔ آہوس۔ جلوس۔ خلوس۔ ملبوس طاؤس۔ جاسوس۔ جاموس۔ سالوس۔ کیلوس۔ کیموس۔ ایلاؤس۔ بوس۔ پھوس۔

ناسخ ؎ کیا اجل کو ہے بھلا پیر و جوان کی تمیز + ہر کوئی دہر سے اے پیر و جوان اٹھتا ہے + آتش ؎ دریا مین غسل کے لیئے اترا جو وہ صنم + ناقوس مچھلیون نے بجایا حباب کا +

بینش۔ تپش۔ خلش۔ جنبش۔ لغزش۔ مالش۔ نالش۔ وغیرہ سب مونث بولے جاتے ہین۔ **بالش** (تکیہ) ۔ پرش[۵۱]۔ مذکر آتے ہین۔ **موش**۔ چاوش۔ اور **نقوش**۔ دوش۔ جیجش[۱۲]۔ وغیرہ مذکر آتے ہین۔ **جوش** (بواو معروف)۔ دوش۔ گوش۔ ہوش۔ خروش۔ سردوش۔ تن و توش۔ خورد و نوش۔ سرپوش۔ خرگوش۔ مرزنجوش۔ مذکر آتے ہین۔ **پاپوش**۔ بناگوش[۵۲]۔ مونث بولے جاتے ہین اور **آغوش**۔ بعضون کے عندیہ مین گو ڈکے قیاس پر مونث ہے حالانکہ بقید نظم مذکر پایا جاتا ہے **خواجہ آتش** وصل کی شب ہم نے شادی مرگ ہوکر کھوئی جان + تنگ مردے پر ہمارے گور کا آغوش ہے **سید محمد خان رند** سے مین وہ محروم محبت ہون لڑکپن مین بھی + واکسی نے نہ مرے واسطے آغوش کیا **پیش** (بیائے معروف) ۔ مذکر ہے۔ **ریش**۔ تشویش۔ تفتیش۔ مونث ہین **پیش** (بیائے مجہول)۔ کیش و پیش[۵۳]۔ کم و بیش۔ آرایش[۱۲]۔ درویش۔ کیش۔ نیش۔ سرپیش۔ مذکر بولے جاتے ہین **میش**۔ گاؤمیش۔ مونث آتے ہین۔ **انتعاش** (بہرہ و لعنی خورد[۱۲])۔ قماش۔ خفاش[۵۴]۔ گلا بیاس۔ تاش۔ پاش۔ مذکر بولے جاتے ہین۔ **تراش**۔ خراش۔ تلاش۔ معاش۔ قاش۔ لاش۔ پاداش۔ شاباش۔ **پرخاش**[۵۵]۔ خشخاش۔ بود و باش۔ تراش خراش۔ قلمتراش[۵۶] مونث آتے ہین۔ **آش**۔ بھی استعمال مین مونث ہے اِلّا آشجو۔ کو مذکر بولتے ہین فعل جمع یا حرف رابطہ جمع کے ساتھ مثلاً یون کہتے ہین کہ آشجو پیئے یا بنائے یا آشجو رکھے ہین۔ یا تھے **عیش**۔ طیش۔ جیش۔ مقیش۔ مذکر ہین **بخش**۔ رخش۔ مذکر ہین۔ **نقش**۔ درفش مذکر ہین۔ **عرش**۔ فرش مذکر ہین۔ **نعش** مونث ہے

[۵۱] بحر ع پرش ہے ایسی لشکر کا اجل جسکی ہراول ہو + [۵۲] خواجہ آتش ہکو بھاتی بناگوش صنم گوہر کے ساتھ [۵۳] بحر سلمہ ہمارے قتل مین کیا جا لرکیا ہو لیس و پیش + کھنچی وہ تیغ کی صورت رکی سپر کی طرح ۱۲ [۵۴] بحر سلمہ خفاش میوے باغ کے کھا کر اڑ گل چلے [۵۵] رشک پاؤن تو چومتا رہون دست صنم تراش + سب سے علٰحدہ ہے تیری اے صنم تراش + [۵۶] رشک بیقصورون سے رہا کرتی ہے پرخاش تمھین + ناحق ہمکو برا کہتے ہو خفا آش تمھین [۵۷] رشک میرے لیے تراش رہی ہے سر قلم + کرتی ہی ہاتھ صاف تمھاری قلمتراش + [۵۸] برق یار سے وصل ہوا نقش امل بیٹھ گیا + وہ عمل ہین کیا جس سے عمل بیٹھ گیا

## فصل بست ویکم ان اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین صاد ہے

اخلاص ۔ اختصاص ۔ خلاص ۔ قصاص ۔ رصاص ۔ اجاص ۔ مذکر بولے جاتے ہین اور خواص ۔ جو جمع ہے خاص کی وہ استعمال مین مذکر ہے اور اردو مین جو خدمتگار امرا و سلاطین کے معنی پر آتا ہے مرد خدمتی ہو یا زن خدمتی دونون پر اُسکا اطلاق کیا جاتا ہے نفص ۔ رمص ۔ مونث آتے ہین ۔ نقص ۔ تخلص ۔ تقلص ۔ مذکر بولے جاتے ہین رقص ۔ تفقص ۔ مذکر ہین ۔ خصوص ۔ فصوص ۔ مذکر ہین قمیص ۔ مذکر ہے تحریص ۔ تخصیص ۔ ترخیص ۔ تنقیص وغیرہ مونث بولے جاتے ہین حیص بیص ۔ مونث ہے ۔ قرص ۔ مذکر ہے ۔

## فصل بست و دوم ان اسما کے بیان مین جنکے آخر مین ضاد معجمہ ہے

احراض ۔ اغماض ۔ اعتراض ۔ انقباض ۔ انقراض ۔ ریاض ۔ اور اعراض ۔ اغراض وغیرہ مذکر آتے ہین ۔ بیاض ۔ مقراض مونث بولے جاتے ہین ۔ فرض ۔ قرض ۔ مذکر ہین ارض ۔ مونث ہے اور عرض ۔ جو طول کی ضد ہے اسکو مذکر بولتے ہین اور التماس کے معنی پر مونث آتا ہے ۔ شیخ ناسخ فرماتے ہین ؎ ہو ہی پیش نہی بے شبہہ عرض حال آہ سے + دلیل اسپر ملی ہے آپکی چشم سخنگو سے دل ؎ ہون وہ مفلس جب بنا پتلا تو ہین نے عرض کی + کاسۂ سر جام کا شیشہ کی گردن چاہیئے ؎ غرض ۔ مرض ۔ عوض ۔ مذکر ہین ۔ عرض مونث ہے ۔ عروض ۔ فیوض ۔ مذکر ہین حضیض ۔ نقیض ۔ مونث ہین ۔ عوارض ۔ فرایض ۔ عارض ۔ مذکر ہین بالض نافض مونث ہین تعرض ۔ تمارض وغیرہ

**تعرض**۔ تمارض وغیرہ مذکر ہین۔ **حوض**۔ خوض۔ مذکر ہین۔ **قبض** مذکر ہے **حیض** پیٹ قبض۔ مؤنث ہین **فیض**۔ مذکر ہے۔

## فصل بست و سوم ان اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین طای حطی ہے

**خبط**۔ ربط۔ ضبط مذکر ہین۔ **فرط**۔ مذکر ہے **شرط** مؤنث ہے۔ **بسط**۔ وسط۔ مذکر ہین۔ **بربط**۔ غلط۔ نمط۔ وسط۔ نقط۔ اوسط۔ خط۔ قط۔ دستخط۔ سرخط۔ مذکر ہین۔ **لقط** (جمع لقطہ ۱۲) مؤنث ہے اور شط مختلف فیہ ہے قدما نے مذکر کہا ہے **مصحفی** سے گڑ ہین شہید ترے کس نمط زمین کے تلے + جب اُنکے خون کا بہتا ہو شط زمین کے تلے + اور متاخرین بالاتفاق مؤنث کہتے ہین۔ **رباط**۔ ارتباط۔ انبساط۔ اختلاط۔ اغلاط۔ نقاط۔ مذکر ہین۔ **افراط**۔ احتیاط۔ بساط۔ صراط۔ مؤنث ہین۔ اور **نشاط** مختلف فیہ ہے بعضے اسکے تانیث کے قائل ہین بعضے تذکیر کے چنانچہ مؤلف کے عندیہ مین بھی نشاط۔ مذکر ہے۔ **غائط**۔ ضابط۔ روابط ضوابط مذکر ہین **تسلط**۔ توسط مذکر ہین۔ **تفریط**۔ بسیط مؤنث ہی **قحط**۔ خلط خلط مذکر ہین **قسط** مؤنث ہے۔

## فصل بست و چہارم اُن اسما کے بیان مین جن کے آخر مین ظاے منقوطہ ہے

تلفظ۔ تیقظ۔ مذکر ہین **تقریظ**۔ مؤنث ہی **حفظ**۔ غیظ۔ مذکر ہین **الفاظ**۔ مواعظ۔ مذکر ہین۔ **وعظ** مختلف فیہ ہے لیکن مؤلف مستہام کے عندیہ مین مؤنث ہے **لفظ** (جمع واعظ ۱۲) بھی تذکیر و تانیث مین مشترک ہے **شیخ ناسخ** نے مذکر فرمایا ہے سے ہے طلب سے اس قدر نفرت کہ رہتا ہے خیال + آنہ جاے لفظ لب پر باب استفعال کا + **رشک** مرحوم

---

سلہ آتش مغفور سے میاد لے نسلی بلبل کیواسطے + صحن چمن مین حوض بھرا ہے گلاب کا + سلہ رشک مغفور سے محتسب نے جو کیا راغم سے کا توڑنا + بط مے شیشہ کو دریا کا کنارہ توڑا + سلہ رشک مرحوم سے آنکھین بچھائین اہل نظر آئین آپ اگر + کرتے ہین کام فرشتے یہ اپنی بساط سے۔

مؤنث کہتے ہین سہ وصل کی رات بنا نامۂ شوق گیسو ٭ غنام لفظین ہین سفیدی ہے سحر کاغذ کی ٭ لیکن حق یہ ہے کہ اکثر فصحا کے نزدیک لفظ مذکر ہے اور مولف بھی اسکی تذکیر کا قائل ہے

## فصل بست و پنجم ان اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین عین مہملہ ہے

ابداع - اجماع - اتباع - اجتماع - اختراع - ارتفاع - امتناع - انتزاع - انقلاع - انقطاع سماع - مصراع - صاع - نعناع - اور سماع - رقاع - بقاع - اتباع - اطلاع - اضلاع اقطاع - اوجاع - اوضاع - وغیرہ مذکر آتے ہین **اطلاع** - متاع - نزاع - وداع شعاع مؤنث بولے جاتے ہین - لیکن شعاع - ناسخ مغفور کے ایک شعر مین مذکر بھی بندھا ہوا ہے چنانچہ وہ شعر یہ ہے سہ ہجر مین ہر شعاع شمس مجھے ٭ ہو گیا ہے خدنگ سونے کا ٭ مگر ظن غالب ہے کہ یہان تحریف ہو گئی ہو یعنی ہو گئی کے مقام پر ہو گیا لکھدیا گیا ہو **توابع** مطالع - مطابع - منافع - موانع - مواضع - مواقع - لوامع - جوامع - سواطع - طالع - مذکر آتے ہین **شارع** - مؤنث ہے اور مضارع زمانۂ حال و استقبال کے معنے پر مذکر آتا ہے اور بحر عروض کے معنی پر مؤنث بولا جاتا ہے **طلع** - خلع - قلع - مذکر ہین - **وجع** - سجع - **ودع** - قمع - لمع - مذکر ہین - **شمع** - سمع - جمع مؤنث ہین **وضع** - مؤنث ہے - **قطع** - مذکر ہے **قطع** - وضع کے معنی پر مؤنث ہے اور بمعنی بریدن مذکر ہے **مرجع** - مزارع - مطلع - مقطع - مجمع - مصرع - موقع - مرتع - منبع - مرقع - ملمع - برقع - مربع - مذکر آتے ہین - **منع** - مذکر ہے **صنع** مؤنث ہے **فرع** - درع مذکر آتے ہین **صرع** - فرع - ورع - مؤنث بولے جاتے ہین **جزع** - قرع مذکر ہین جزع مذکر ہی **طمع** مؤنث ہی ربع طمع مؤنث ہین **تمتع** - توسع - تمتع - تتبع - ترفع - تسبیع - توزیع وغیرہ مذکر آتے ہین **تواضع** - تضرع - توقع - مؤنث بولے جاتے ہین **خضوع** خشوع - رکوع - وقوع - طلوع - شیوع -

[illegible]

خروع ۔ فروع ۔ وموع ۔ طلوع ۔ ینبوع ۔ مشروع ۔ مذکر ہین ۔ **جُوع** ۔ مونث ہے **رجوع** ۔ مختلف فیہ ہے **شیخ ناسخ** ۔ مذکر فرماتے ہین سہ ایسا طبیب کون ہے لائے گل کہ بار ا ۔ تجھسے رجوع نرگس بیمار نے کیا ۔ **حضرت برق** مونث فرماتے ہین سہ دل اُس صنم سے دم نزع پھر گیا لائے برق ۔ رجوع اور سے کی جب مرض کو طول ہوا ۔ لیکن حق یہ ہے کہ اس زمانہ کے تو جملہ فصحا کی زبان پر رجوع مونث ہے مذکر کوئی نہین بولتا ۔ **طرح** ۔ نوع ۔ مونث ہین ۔ **توقیع** اور **مصاریع** وغیرہ مذکر کرتے ہین **ہیچ** ۔ سریع ۔ ترصیع ۔ ترلیع ۔ تشنیع ۔ تصدیع ۔ تقطیع ۔ تودیع ۔ توسیع ۔ وغیرہ مونث بولے جاتے ہین

## فصل بست و ششم اُن اسما کے بیان مین کہ جن کے آخر مین غین معجمہ ہے

**باغ** ۔ راغ ۔ زاغ ۔ داغ ۔ ایاغ ۔ دماغ ۔ سراغ ۔ چراغ ۔ فراغ ۔ ابلاغ ۔ الاغ ۔ کلاغ ۔ استفراغ ۔ مذکر بولے جاتے ہین ۔ **دُوغ** ۔ طوغ ۔ دروغ ۔ فروغ ۔ مذکر ہین **آروغ** طوغ مونث ہین ۔ دسیغ ۔ بیغ ۔ مذکر ہین **تیغ** مونث ہے **مرغ** سیمرغ مذکر ہین

## فصل بست و ہفتم اُن اسما کے بیان مین جن کے آخر مین فا ہے

**صاف** ۔ قاف ۔ کاف ۔ لاف ۔ گزاف ۔ طواف ۔ مصاف ۔ خلاف ۔ لحاف ۔ غلاف ۔ شگاف ۔ شیاف ۔ زحاف ۔ رُعاف ۔ زُراف ۔ موباف ۔ اعراف ۔ اسراف ۔ اصراف ۔ اتحاف ۔ اضعاف ۔ انصاف ۔ اختلاف ۔ انحراف ۔ انکشاف ۔ اعتراف ۔ اعتکاف ۔ لام کاف ۔ لاف ۔ اور اخلاف ۔ اسلاف ۔ اطراف ۔ الطاف ۔ اصناف ۔ اکناف ۔ اوساف ۔ اوقاف

[illegible]

آلاف وغیرہ تمام جمع کے صیغے بھی مذکر بولے جاتے ہین۔ **ناف**۔ سجاف۔ کشاف۔ خطاف۔ شالباف مونث آتے ہین اور۔ حرّاف کا اطلاق محض زن شوخ و چالاک پر کیا جاتا ہے

**وف**۔ شرف۔ نجف۔ ہدف۔ خزف۔ کلف۔ سلف۔ خلف۔ علف۔ مصحف۔ مصرف۔ رفرف۔ مذکر آتے ہین **صف**۔ طرف۔ سرشف۔ مونث بولے جاتے ہین اور **کف** زہد کے معنی پر مذکر آتا ہے اور کف دست و پا کے معنی پر مختلف فیہ ہے **ناسخ اور مرزا برق** مونث فرماتے ہین ؎ میرے مرنے سے کفِ افسوس گلگون ہو گئے ؛ اُن کو خالی ہاتھ بھی ملنا حنا سے کم نہین ؛ ؎ زیب و زینت سے بڑی حسن خداداد ہے برق ؛ کف موسیٰ کبھی مہندی سے حنائی نہ ہوئی ؛ کوئی شاعر شعرائے متقدمین مین سے بھی مونث کہتا ہے ؎ آبلے دل کا ہمارے جلد بھر لائے۔ کفِ پا اُسکی دکھلا کر کسیکا منھ نہ دکھلائے اور **خواجہ آتش**۔ مذکر کہتے ہین ؎ کیا چمک کر نکلا تھا صورت ملانے یار سے ؛ سامنے خورشید کے اسنے کف پا کر دیا ؛ لیکن تحقیق مقام یہ ہے کہ اکثر فصحا کف دست و کفِ پا دونون کی تانیث ہی کے قائل ہین اور مولف کے بھی عندیہ مین دونون مونث ہین **لف**۔ اور تصوف۔ تصرف۔ توقف۔ تکلّف۔ تاسف۔ تلطف۔ تعرف۔ تخلف۔ تحائف۔ تعارف۔ تکاسف۔ وغیرہ مذکر آتے ہین۔ اُف مونث ہے۔ **الف** کتف۔ ہاتف۔ مرادف۔ طلائف۔ اور مصارف۔ معارف۔ صحائف۔ لطائف۔ ظرائف۔ طوائف۔ تحائف۔ عواطف۔ وظائف۔ مواقف۔ وغیرہ تمام جمع کے صیغے بھی مذکر آتے ہین **ظرف**۔ حرف۔ شنجرف۔ مذکر بولے جاتے ہین **برف**۔ ظرف۔ مونث آتے ہین۔ اور صرف۔ جو خرچ کا مرادف ہے مذکر ہے اور علم معروف کے معنی پر مونث گوش زد رہے۔ **صوف**۔ کسوف۔ خسوف۔ سفوف۔ وقوف۔ پیروف۔ اور حروف

---

سلہ خواجہ آتش۔ شرف اللہ نے بخشا ہو آدم پر محمد کو ؛ فضیلت ہم مقدم سے زیادہ یان موخر کو ؛ ۲ہلال مرحوم شاگرد رشا معفور تیر ایک اسطرف مارا وہ تمنے گویا بڑا ہدف مارا ؛ برقی مرحوم ؎ دل کی طرح ہدف نہین کون اُسکے تیر کا ؛ دیکھا جسے دکھام مین میر اسہم ہے ۳ سلہ بھرجائے اگر بادہ مو نہ منھ نکر دن بس ؛ میخوار ون مین ہے ظرف مرا خم سے زیادہ۔

ظروف۔ صفوف۔ صنوف۔ اُلوف وغیرہ مذکر آتے ہین اور **جوف**۔ خوف طوف۔ مذکر بولے جاتے ہین صیف مذکر ہے۔ سیف۔ کیف۔ مونث ہین **خریف**۔ ردیف۔ لیف۔ تیف۔ کثیف۔ اور تعریف۔ توصیف۔ تصنیف۔ تالیف تکلیف وغیرہ مونث آتے ہین **حریف**۔ مذکر بولا جاتا ہے۔ **خلف** مذکر ہے۔ **زلف** مونث ہے **وقف**۔ مذکر ہے۔ سقف مونث ہے **حذف**۔ ضعف۔ کشف۔ عطف۔ لطف۔ وصف۔ حلف۔ مذکر آتے ہین۔ صنف۔ مونث ہے۔ سولف۔ مونث ہے

## فصل بست و ششم اُن اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین قاف ہی

**حرق**۔ شرق۔ فرق۔ مذکر ہین۔ برق۔ زرق۔ برق۔ مونث ہین۔ ترق مذکر ہے **عرق**۔ مونث ہے۔ حلق۔ مذکر ہے **خلق**۔ طلق۔ مونث ہین۔ حق۔ قلق۔ سبق۔ عرق۔ درق۔ طبق۔ نق۔ زنبق۔ زیبق۔ استبرق۔ خورنق۔ مطلق۔ بیدق۔ مذکر آتے ہین ابرق۔ بیرق۔ رولق۔ خندق۔ زورق۔ مرفق۔ تبلق۔ شفق۔ جلق۔ الخالق ہو حق مونث بولے جاتے ہین۔ **سُرادق**۔ مشرق۔ اور۔ بوارق۔ مشارق۔ خوارق۔ علائق۔ حقائق۔ وثائق۔ شقائق۔ عوائق۔ وقائق۔ صوائق۔ لواحق۔ وغیرہ مذکر آتے ہین۔ **منطق**۔ دق۔ شق۔ چق۔ ساچق۔ خلائق۔ مونث آتے ہین اور عاشق۔ خواہ مرد ہو۔ یا زن استعمال مین شعرا کے مذکر آتا ہے چنانچہ حضرت **برق** فرماتے ہین سے دیکھکر اُس بتِ سفاک کے ابرو عاشق + بے قضا کشتہ شمشیر قضا ہوتا ہے **تعلق**۔ تملق۔ تعشق تصدق۔ تفوق۔ توافق۔ تطابق۔ تلاحق۔ وغیرہ اور **افق**۔ تتق۔ فستق۔ مذکر آتے ہین۔

سلہ ناسخ مرحوم۔ ہماری کیفیت سزاوار احتساب نہین + خیال خم ہے کچھ ساغر شراب نہین + سلہ شیخ ناسخ مرحوم ع۔ ہر شمس بازغہ مین ہمارا سبق نہین + سلہ ناسخ مرحوم ع چودہ طباق زرق ہین جدہ طبق نہین + سلہ جگر سلمہ طرہ خورشید ہے جسکا دستہ ہے تیری وہ دستار پہ کہکشان بیل ہے جسکی تیری الناق ہے + سلہ ناسخ مرحوم ع دل سینہ ہم مشرق آفتاب داغ ہجران کا +

عنق - فندق - مونث بولے جاتے ہین طاق - باق یا غراق - اشراق - احماق - شقاق
الحاق - الصاق - اعلاق - اطلاق - تریاق - میثاق - اتفاق - اشتیاق - احتراق -
افتراق - استحقاق - استغراق - سباق - طباق - سیاق - عراق - فراق - مراق - نفاق
وفاق - صفاق - براق - یراق - رواق - خناق - صداق - مذاق - محاق - نطاق - سماق
اتاق - بلاق کذا اور اخلاق - اشفاق - اغلاق - اوراق - اعناق - آفاق - عشاق -
وغیرہ مذکر آتے ہین - طلاق - ساق - خواق - چماق - طمطراق - چقماق - چقاچاق -
تڑاق پڑاق - مونث بولے جاتے ہین عشق - دمشق مذکر آتے ہین - زرق - فتیق
مذکر بولے جاتے ہین مشق مونث ہے ذوق - سوق - شوق - طوق - فوق - مذکر
آتے ہین - بوق - جوق - بدوق - مونث آتے ہین - سوق - لحوق - لعوق - وثوق -
عیوق - صندوق - اور - عروق - حقوق - شقوق - وغیرہ مذکر آتے ہین - اور معشوق مرد ہو
خواہ زن استعمال شعرا مین مذکر آتا ہے - طریق - فریق - عقیق - منجنیق - قرع انبیق -
مذکر آتے ہین رحیق - ضیق - اور تحقیق - تفریق - تطبیق - توفیق - تصدیق - تعویق -
تعریق - تشویق - وغیرہ مونث آتے ہین -

## فصل بست و نہم ان اسما کی تذکیر و تانیث کے بیان مین جن کے آخر مین کاف تازی آتا ہے

پاک - چاک - تپاک - خاکشاک - سماک - مغاک - فتراک - سوزاک - ادراک - امساک - ایلاک
سفاک - دست پاک - رد پاک - افلاک - چاک - ڈھاک - بچھناک - مذکر بولے جاتے ہین
خاک - خوراک - پوشاک - شاماک - مسواک - املاک - ڈہاک - ناک - تاک - تریاک - جھاک

ے مرزا برق مرحوم قناعت سے دنیا کو یہی طلاق نہ کر دہ آگے سائل ہوئے + ے ناسخ مرحوم سب طمطراق کھل گئے پردہ نہ کیجئے + مگر آپ کا رقیبون سے بازار ہو گیا - ایضاً ے ناسخ فرقہ زیر بیٹھا اسے مہ کنعان + خلل کمال ترے طمطراق مین آیا + ے آتش مرحوم خرام ناز کی مشق آجکل انکو نہایت ہے ے خواجہ آتش صحرا کو بھی نہ پایا بغض و حسد سے خالی + کھلا کیا جہا ہے ساقو بھولا جو ڈھاک بن مین + ے مرزا برق صورت ان ہاتھ دہشت ناک ہو + تیغ ابرو کی فلک تک لی ہو رہ پاک ہو

ے ناسخ مرحوم ہوا سکی ہاتھ مین جو چھڑی اور نشہ مین دکیا سناخ خشک مین نکلا نے ترکے

تاک ۔ مونث آتے ہین اور تاک ۔ جو فارسی مین انگور کے بیل کے معنی پر ہے وہ بالاتفاق
مونث ہے لیکن خواجہ آتش نے خلاف جمہور مذکر فرمایا ہے ؎ اینڈا تاک تھا تیرے مستون کی
طرح سے باغ مین ٭ صاحب کیفیت اپنے سلسلہ مین تاک تھا ۔ اور ڈاک بھی اپنے دونون معنون پر
مونث آتا ہے شیخ ناسخ ؎ کیا یون مین ہجر ساقی مین کہ لگ جائے گی ڈاک ٭
پس گلو میرا ابھی شیشہ کا گلو ہو جائیگا ۔ ولہ ؎ روح ہے ہر جسم مین مشتاق اخبار اجل ٭
اس لیے یہ آمد و رفت نفس کی ڈاک ہے ٭ آہک ۔ نادک ۔ پاچک ۔ چکاوک ۔ مک
شک[1] ۔ تک ۔ فلک ۔ ملک ۔ نمک ۔ خشک ۔ محک[2] ۔ تارک ۔ مسلک ۔ دیپک ۔ لہک
پلک ۔ بالک[3] ۔ کاتک ۔ پھاٹک ۔ مینڈک ۔ مذکر آتے ہین ۔ اسپک ۔ پلارک ۔ چک
شپرک ۔ طوطک ۔ تورشک ۔ چشمک ۔ سکک ۔ سمک ۔ کچک ۔ گزک ۔ کزلک ۔ شارک
عینک ۔ مردمک ۔ دستک ۔ زہرک ۔ کفک ۔ چیچک ۔ آتشک ۔ ابرک ۔ صحنک ۔ پک
پلک ۔ سٹک ۔ کڑک ۔ سڑک ۔ بلچک ۔ ہچک ۔ پرچک ۔ رنجک ۔ پٹک ۔ مشک
چشک ۔ چیلک ۔ پینک ۔ پنک ۔ پیچک ۔ دوت دیک ۔ بیٹھک ۔ دیک ۔ اورک
بہدک ۔ سترک ۔ پیک ۔ سمپک ۔ بھبک ۔ دھنک ۔ سنک ۔ کسک ۔ دسک ۔ جہک
کمک ۔ سہالک ۔ پالک ۔ اور جتنے الفاظ ہند یہ کہ آخر مین اُنکے کاف مصدری یا کاف
تصغیر ہے مانند لٹک ۔ بھٹک ۔ کھٹک ۔ چمک ۔ دبک ۔ جھلک ۔ پلک ۔ ڈلک
لپک ۔ تپک ۔ جھجک ۔ لچک ۔ بہک ۔ دمک ۔ ڈھولک ۔ کالک ۔ وغیرہ کے سب
مونث بولے جاتے ہین اور تحت الحنک ۔ کی تذکیر و تانیث کے اشعار اساتذہ سے مولف کو
متحقق نہین ہوسے جو لکھتا لیکن موافق عندیہ مولف کے مذکر ہے اور کودک بھی مذکر بولا جاتا ہے

---

[1] شیخ ناسخ مغفور ؎ قرا بہٗ گلرنگ ہے فلک ہمکو ٭ شہ آفتاب کا کیون جام پر ہو شک ہمکو [2] ناسخ مرحوم نفاق
اس سے نہان کیا ہو چھپے خبرکب شفق کیونکر ٭ محک ہوا اُسکا سنگ آستانہ نیک اور بد کا ٭ [3] مرزا رفیع السودا مرحوم
زلفین یون بکھری ہوئین چہرے پہ ناگین تھین دل پہ جسطرح ایک کھلونے پہ بیٹھین دو بالک ٭ [4] سودا خیمہ جاہ کا تیرے
گو کردہ آشنا مذکور رہے ٭ ہووے استادہ جہان تیری جلو کی اسپک ٭

خواہ مرد ہو خواہ زن اور **لوبک**۔ کا اطلاق فقط مرد پر کیا جاتا ہے عورت کو نہین کہتے
**مسالک**۔ ممالک۔ معارک۔ مناسک۔ وغیرہ مذکر آتے ہین **متدارک**۔ شلک۔
چلک[1]۔ مونث بولے جاتے ہین **ہبرک**۔ تمسک۔ تہتک۔ تزک۔ جابک۔ تگ۔ لک۔
لک۔ مذکر آتے ہین۔ کابک۔ ہگیک۔ بک۔ مونث بولے جاتے ہین۔ ڈرک۔ مذکر ہے
**ترک**[2] عربی مین کسی کام سے دست بردا شتہ ہونے کے معنی پر مذکر آتا ہے۔ اور اردو مین
**یا ورق** کے معنی پر یا کھپریل کے چوب کے معنی پر مونث بولا جاتا ہے چنانچہ **اسیر مرحوم**
کہتے ہین سہ بہر تسکین دیکھتا ہون ہجر مین جب مین کتاب + ترک ایک ایک جزو کے
دو دو پہر ملتے نہین + **ملک**۔ سلک[3]۔ مونث ہین کلک۔ مختلف فیہ ہے بعضون کے
عندیہ مین مذکر ہے اور بعضون کے نزدیک مونث چنانچہ **ناسخ** مغفور مونث فرماتے ہین
سہ اک چہچ لگا وے گی اگر کلک نواسنج + دہنس جائیگی بلبل تری منقار گلے مین لیکن
حق یہ ہے کہ بیشتر فصحا اسکی تذکیر ہی کے قائل ہین۔ اور مولف مستہام کی زبان پر بھی مذکر ہی
**اشک**۔ رشک۔ مذکر بولے جاتے ہین **مسک**۔ مونث ہے۔ تزک۔ کیک[4]۔
مشک۔ نلک۔ مذکر بولے جاتے ہین۔ **ہتک**۔ مونث ہے علی الدیک۔ بھیک۔
پیک۔ ٹھیک۔ لیک۔ اور تحریک۔ تشکیک۔ تملیک۔ وغیرہ مونث آتے ہین **دیلیک**
جالیک۔ مذکر بولے جاتے ہین **ٹہک**۔ مونث ہے۔ تھوک۔ مذکر ہے۔ بھول چوک۔
کوک۔ ہوک مونث ہین۔ اور **چوک**۔ چیز ترش مزہ کے معنی پر مذکر ہے اور خطا کرنیکے
معنی پر مونث ہے۔ **لوک**۔ روک ٹوک۔ ڈوک جھوک۔ مونث آتے ہین **چہک**۔
مذکر ہے۔ **جونک**۔ جھونک۔ مونث بولے جاتے ہین لیکن **بحر مرحوم** نے خلاف رائے

---

[1] خواجہ **آتش مرحوم** ع چلک کرین آئے گی بل آئے گا شمشیر مین + [2] **ناسخ** باد ایام کہ یہان ترک شکیبائی تھا + ہر گلی شہر کی اک کوچہ رسوائی کا + [3] **شیخ ناسخ** طلسم خندہ دندان نمائی یار تو دیکھو ہوئی ہے حقہ یاقوت سے سلک گہر پیدا + [4] **صبا مرحوم** وہ یکایک باغ مین پہونچے جو اٹھلاتے ہوئے دیکھ بھاگے سامنے سے ٹھوکرین کھاتے ہوئے +

جمہور جھونک کو مذکر کہا ہے سے بڑھتی جاتی ہے نزاکت یار کے بارون کے ساتھ ؛ جھونک
زلفوں کا بھی اب بار کمر ہونے لگا ؛ ٹانک - چھٹانک - ڈانک - مذکر ہین - آنک -
ہانک - پھانک - اِنک - تانک - جھانک - مونث ہین - ڈنک - کلنک - مذکر ہین -
پینک - لینک - مذکر ہین چھینک - سینک - مونث ہین سینک - مونث

## فصل سی ام بیان مین اُن اسمائی تذکیر و تانیث کے جن کے آخر مین گاف فارسی ہو

سگ - تگ - لگ - ڈگ - جگ - مذکر ہین رگ - مونث ہے - جگ - ڈگ - مذکر ہین -
بھاگ - بھاگ - جھاگ - راگ - ساگ - کاگ - ناگ - کھڑاگ - بھاگ - سہاگ - مذکر
آتے ہین آگ - باگ - جاگ - لاگ - گجباگ - بھاگا بھاگ - مونث بولے جاتے ہین
وانگ - رانگ - سوانگ - مذکر بولے جاتے ہین ٹانگ - جانگ - سانگ - مانگ
بھونی بھانگ - مونث آتے ہین - تنگ - چنگ - رنگ - زنگ - تنگ - سنگ - ارنگ
پاسنگ - فرسنگ - اورنگ - شرنگ - بیرنگ - نیرنگ - خرچنگ - بادرنگ - خدنگ
نہنگ - فرنگ - شیرنگ - کلنگ - پلنگ - تفنگ - چورنگ - انگ - ڈھنگ - مذکر آتے
ہین - بنگ - جنگ - گنگ - چنگ - پالہنگ - شباہنگ - شتالنگ - سرچنگ -
فرہنگ - ڈرنگ - لفنگ - النگ - شلنگ - بارہنگ - ترنگ - بھنگ - امنگ
جنگ - لنگ - پھنک - سیرنگ - سارنگ - جلترنگ - سرچنگ - مردنگ - مونث
بولے جاتے ہین - اور آہنگ - قصد کے معنی پر مذکر آتا ہے اور آواز کے معنی پر مونث

۱ خواجہ آتش ع نگین کا رنگ چمکا دے مقرر ڈانک کندن کا برق مرحوم دلبیب ہو گیا مخمل قد اس شوخ کا ٹانکا
دل تنگ ہی تصور سے عقیق شجری کا ؛ ۲ میر تقی مرحوم آنکھ ہر ایک کی ڈوری ہو گئی ہے تیری ؛ پاؤن سے لگ کے تری مہندی کو
کچھ بھاگ لگے ؛ ۳ شیخ ناسخ ع وہ کیا خو شرنگ اگلا بھاگ ہے ۴ خواجہ آتش - عار سے عار ہے مجنون کو
ننگ سے ننگ عار آتا ہے ؛ ۵ خواجہ آتش - کیجئے جو رنگ عاشق کو نگاہ ناز کا ؛ دیکھ لیا شرط ہے شمشیر خانہ ساز کا ؛ ۶
جرات در پہ سن آہنگ میرے کو تم آسکتے نہین ؛ تو کسی کو گھر سے بین بیٹھے پکار سے جائیے۔

اور سرنگ - جو رنگ اسپ کے معنی پر ہے گھوڑا - گھوڑی دونوں پر اسکا اطلاق کیا جاتا ہے **تنگ** - جنگ - لنگ - مذکر ہیں - مانگ مونث ہے **جوگ** - روگ - سوگ - بجوگ - بروگ - بھوگ - لوگ - سنجوگ مذکر آتے ہیں **برگ**[1] - بگ - ساز و برگ - مذکر بولے جاتے ہیں - **مرگ** - مونث ہے - **گرگ** مذکر ہے **بزرگ** - جبتک مفرد ہے مذکر کے ساتھ مذکر اور مونث کے ساتھ مونث آئیگا اور حالت جمع میں فقط مذکر بولا جائیگا - **مرگ** - مذکر یعنی - اہو **بیگ** - نیگ مذکر ہیں - دیگ[2] - ریگ - مونث ہیں - **سینگ** - مذکر ہے - ڈینگ - ہینگ - مونث ہیں **پینگ** - مذکر ہے - رینگ - مونث ہے **پرلونگ** - مذکر ہے **ٹھونگ** مونث ہے - لونگ - مونث ہے -

## فصل سی و یکم بیان میں اُن اسما کی تذکیر و تانیث کی جنکے آخر میں لام ہے

**بال** - جال - حال - خال - سال - مال - نال - مآل - جلال - حلال - کلال - ملال زلال ہلال - جمال - کمال - شمال - دوال - زوال - سوال مقال - منال - خیال عیال رِیال قتال - خصال - نصال - وصال - جبال - شغال - غزال - بزال - نعال - ذکال - سفال - نہال - وبال - کدال - محال - شوال - جنگال - بنگال - تنخال - رومال - دنبال - رمال - اسہال - منوال - مثقال - میکال - مکیال - گودال - اشکال - افضال - ابدال اجلال اقبال - ابطال - اہمال - اکمال - اجمال - ادخال - انزال - ایصال - اخلال ارتحال انتقال - انحلال - انفعال - اشتعال - استقلال - اتصال - احتمال - امثال - اعتدال - اندمال - انفصال - ابتذال - اشتمال - بہتکال - استعمال - استعجال - استقبال - استکمال

[1] خواجہ آتش رح سے ہر برگ ہاتھ ملتا ہے گلزار کے لیے برق مرحوم برگ گل بوسے سے خسب کی برگ سوسن ہو گئے ۞ رنگ مسی کی طرح ہونٹوں سے یکسر اڑ گیا ۞ [2] برق مغفور جاری ہو لب پہ نام علی دل میں جوش ہو ۞ دیگ شراب الفت حیدر ابل گئی

استقلال۔ استدلال۔ استیصال۔ اضمحلال۔ بال۔ تھال۔ کال کال لال۔ اوگال۔ گلال۔ اُبال۔ سُہال۔ پیال۔ جنجال۔ بھونچال۔ گھڑیال۔ کرنال۔ بھوپال۔ نیپال۔ اور آمال۔ اعمال۔ احوال۔ اقوال۔ اموال۔ انفعال۔ ابدال۔ اطفال۔ افعال۔ امثال۔ ارذال۔ اثقال۔ اشکال۔ اغلال۔ اطلال۔ وغیرہ مذکر بولے جاتے ہین شال فال موڑ چال۔ ایال۔ قیل وقال۔ جدال۔ مجال۔ طیوال۔ مثال۔ غربال۔ خلخال۔ تمثال۔ تیفال۔ سپنچال۔ ارسال۔ سعال۔ شکال۔ بال۔ شیرمال۔ ریگ مال۔ گوشمال۔ دال۔ پال۔ چال۔ بھال۔ چھال۔ کھال۔ ڈھال۔ پھال۔ نال۔ بول چال۔ چال ڈھال۔ دیکھ بھال۔ دہال۔ ہڑتال۔ سکھپال۔ ٹکسال۔ سسرال۔ کچنال۔ ننہیال۔ گھڑنال۔ تھنال۔ گڑیال۔ کھڑیال۔ پنسال۔ کھنڈسال۔ بھدال۔ ڈال۔ مال۔ اسپتال۔ یہ سب مونث آتے ہین اور آل۔ جو ہندی مین مرادف اولاد ہے مونث آتا ہے اور فارسی مین جو رنگ سرخ کے معنی پر ہے مولف کے عندیہ مین مذکر ہے۔ اور خلال بمعنی خلال دندان مختلف فیہ ہے لیکن مونث بیشتر فصحا کی زبان پر ہے اور مذکر کمتر اور مولف بھی اسکی تانیث ہی کا قائل ہے اور بمعنے گنجفہ مونث ہے اور **تال** جو تالاب کے معنی پر ہے بالاتفاق مذکر ہے اور جو دو دن علم موسیقی کے معنی پر مشترک ہے تذکیر و تانیث مین لیکن مونث بیشتر گوش زد ہے اور مذکر کمتر اور مولف کی زبان پر بھی مؤنث ہے اور **ٹال** جو ٹاٹ کے معنی پر ہے وہ مختلف فیہ ہی **شیخ ناسخ** نے مذکر و مونث دونون طرح فرمایا ہے ؎ ٹال گرتا ہی کبھی اور لاش گرتی ہے کبھی ؛ جو زچہ خانہ ہے وہ اک روز ماتم خانہ ہے **ولہ** ؎ زیست بھر مجھکو رہا خونریز محبوبون سے کام ؛ روز مولد نال کٹوائی تھی کیا جلاد سے ؛ اور **بحر** مرحوم نے مذکر کہا ہی ؎

---

۱؎ ناسخ مغفور کیا کم تھین کچھ مژہ کی صفین میرے قتل کو ؛ قائم جو فوج خط نے صنم دو رسالہ کی ۲؎ رشک مرحوم زبان ملہد بیچا ہی نپیل وقال رکھتی ہے ؛ ۳؎ بحر مرحوم ایذا اٹھائی کرکے محبت کے حوصلے + عشاق کو طلی ہی جو ملا ٹرنے ہیں ۴؎ مرزا ابرق مرحوم اٹھاکے آئینہ دکھلا دیا اسے مین نے ؛ نہ سوجھی عارض گلگون کی جب مثال مجھے + ۵؎ برق وہ دیوانہ ہون ہڑتال ہی سینچے جی + مرگیا مین تو مرے شہر کا بازار کھلا ۶؎ رشک مرحوم تم دور کے ہوتین جن بلبلو کی تلیان یا دیکھ رہے محبت کی مینا

